اے رسولِ حق چنیں باشد روا — مِلکِ من بُد گاو چوں دُزدش خدا

اے رسولِ حق بھلا یہ ہے روا — گائے میری کیونکر اس کو دے خدا

## گائے والے کا حضرت داؤدؑ کو طعنہ دینا

گفت داؤدش خمش کن رَو بہل — ایں مسلماں را ز گاوت کن بحل

مدعی سے بولے داؤدِ نبی — کر معاف اس مردِ مومن کو ابھی

چوں خدا پوشید بر تو اے جواں — رو خمش کن حق ستاری بداں

جب چھپاتا ہے خدا رازِ نہاں — حق ستاری سے رہ خاموش ہاں

گفت واویلا چہ حکمست ایں چہ داد — از پئے من شرعِ نو خواہی نہاد

بولا۔ واویلا یہ کیا انصاف ہے — شرعِ نو ہے اور نیا انصاف ہے

رفتہ است آوازۂ عدلت چناں — کہ معطر شد زمین و آسماں

ایسی تیرے عدل کی شہرت ہے ہاں — جس سے مہکے ہیں زمیں و آسماں

بر سگانِ کور ایں استم نہ رفت — زیں تعدی سنگ و کُہ بشگافت رفت

اندھے کتوں پر بھی جبر ایسا نہیں — ظلم سے بھاگیں نہ سنگ و کُہ کہیں

ہمچنیں تشنیع میزد بر ملا — کالصلا ہنگامِ ظلمست الصلا

طعنے وہ ایسے ہی کچھ دیتا رہا — الصلاؔ ہے ظلم مجھ پر الصلا

ایں چنیں ظلم و جفا بر من مکن — یا نبیؑ اللہ مگو زینساں سخن

اس قدر جور و جفا مجھ پر نہ کر — یا نبیؑ اللہ اس سے در گذر

لہ یعنی اے لوگو!

# گائے والے کو حضرت داؤد علیہ السلام کا حکم دینا

بعد ازآں داؤدؑ گفتش اے عنود ... جملہ مالِ خویش او را بخش زود
بعد ازاں اس سے کہا داؤدؑ نے ... اپنا سارا مال اسکو بخش دے

ورنہ کارت سخت گردد گفتمت ... تا نگردد ظاہر از وے اِستمت
ورنہ ہوگا مشکلوں کا سامنا ... ظلم کھل جائے گا میں نے کہہ دیا

خاک بر سر کرد و جامہ بر درید ... کہ بہر دم میکنی ظلمے مزید
خاک اُڑا کر اور کپڑے پھاڑ کر ... بولا ہے بیداد مجھ پر بیشتر

یکدمے دیگر بدیں تشنیع راند ... باز داؤدؑ ش بہ پیشِ خویش خواند
طعن وہ دیتا رہا اس قسم کے ... پھر بُلا یا پاس اُسے داؤدؑ نے

گفت چوں بختت نبود اے بخت کور ... ظلمت آمد اندک اندک در ظہور
بولے اندھے، ہے نصیب اندھا ترا ... ظلم تیرا تھوڑا تھوڑا ہے کھلا

دیدۂ آنگاہ صدر و پیش گاہ ... اے دریغ از چوں تو خر خاشاک را
دیکھی اس دم تو نے یہ انصاف گاہ ... تجھ پہ افسوس اے گدھے اے خاک را

رَو کہ فرزندانِ تو باجفتِ تو ... بندگانِ او شدند افزوں مگو
جا کہ تیرے بچے اور بیوی تری ... ہو گئی اسکی غلام اب وا فتی

سنگ بر سینہ ہمیزد با دو دست ... میدوید از جہلِ خود بالا و پست
پتھروں سے کوٹتا سینے کو تھا ... جہل سے تھا آگے پیچھے بھاگتا

خلق ہم اندر ملامت آمدند ... کز ضمیرِ کارِ او غافل بدند
لوگ بھی تھے سب ملامت کر رہے ... وہ تھے ناواقف ضمیرِ کار سے

ظالم از مظلوم کے داند کسے ... کہ بود سخرہ ہوا ہمچوں خسے
ظالم و مظلوم جانے کوئی کیا ... مثلِ خس جب ہو ہوا میں مبتلا

ظالم از مظلوم آنکس پے برد | کہ سرِ نفسِ ظلوم خود برد

ظالم و مظلوم کو جانے وہی | جو اڑا دے صاف گردن نفس کی

ورنہ آں ظالم کہ نفس است اندروں | خصمِ ہر مظلوم باشد از جنوں

ورنہ وہ ظالم جو ہے نفسِ نہاں | ہے جنوں سے دشمنِ مظلوم ہاں

سگ خمارہ حملہ بر مسکیں کند | تا تواند زخم بر مسکیں زند

کتا حملہ کرتا ہے مسکین پر | زخم پہنچاتا ہے اسکو بے خطر

شرم شیراں راست نے سگ را بدان | کہ نہ گیرد صید از ہمسائگاں

شرم شیروں کو ہے۔ کتوں کو کہاں | صید ہمسایہ نہ کھائے شیر ہاں

او ہمیں سگ سان سوئے داؤد جست | عامۂ مظلوم کش ظالم پرست

جانبِ داؤد وہ جوں سگ بڑھا | عام ہے مظلوم کش ظالم بڑا

روئے بر داؤد کردند آں فریق | کائے نبیِّ مجتبیٰ بر ما شفیق

بولا یوں داؤد سے پھر وہ فریق | اے نبی تم ہم پہ ہو بیحد شفیق

ایں نشاید از تو کیں ظلمیست فاش | قہر کردی بیگناہے را بلاش

تم کو ظلمِ فاش یوں زیبا ہے کب | بے گنہ پر قہر ہے یہ بے سبب

## حضرت داؤد کا بھید ظاہر کرنے کا ارادہ

گفت اے یاراں زمان آں رسید | کاں سرِ مکتوم او گردد پدید

بولے داؤد آ گیا وہ وقت ہاں | بھید اس کا سب پہ ہو جائے عیاں

جملہ برخیزید تا بیروں رویم | تا ازاں سرِ نہاں واقف شویم

لو اٹھو سب مل کے ہم باہر چلیں | تا کہ اس کے بھید سب ہم پر کھلیں

در فلاں صحرا درختے ہست زفت | شاخہا انبُہ و بسیار جفت

ہے فلاں صحرا میں اک پیڑ اے اخی | جس کی شاخیں ہیں خمیدہ اور گھنی

سخت را سخ خیمه گاه و میخ او — بوئے خوں مے آیدم از بیخ او

میخ بھی ہے سخت خیمہ گاہ بھی — جڑ سے آتی ہے مجھے بُو خون کی

خوں شد است اندر تن آنخوش درخت — خواجه را کشتست این منحوس بخت

اس کے نیچے خون ہے اک ہو گیا — کاٹا اس نے اپنے آقا کا گلا

مال او برداشتست این قلتباں — وین غلام اوست اے آزادگاں

مال اسکا لے لیا اُسنے تمام — اور اس مقتول کا ہے یہ غلام

این جواں مر خواجه را باشد پسر — طفل بود او و ندارد زیں خبر

یہ جواں ہے مرنے والے کا پسر — تھا یہ بچہ اور نہیں اس کو خبر

تاکنوں حلم خدا پوشید آں — آخر از ناشکری این قلتباں

حلم حق نے کی تھیں پردہ پوشیاں — ہو گیا ناشکریوں سے سب عیاں

که عیال خواجه را روزے ندید — نے بنوروز و نه موسمهائے عید

خواجہ زادوں کو نہ بھیجا کچھ کبھی — عید اور نو روز سب گذرے یونہی

بینوایاں را بیک لقمه نجست — یاد ناورد او ز حقہائے نخست

بینواؤں کو نہ اک لقمہ دیا — اگلے پچھلے حق دئے سارے بھلا

تاکنوں از بهر یک گاو آں لعیں — میزند فرزند او را بر زمیں

اور اب اک گائے کے پیچھے لعیں — اس کے بیٹے کو کرے رسوا یہیں

او بخود برداشت پرده از گناه — ورنه می پوشید جرمش را اله

اُسنے خود اپنے گنہ ظاہر کئے — گو چھپا رکھے تھے ظلم اللہ نے

کافر و فاسق دریں دور گزند — پردهٔ خود را بخود بر میدرند

کافر و فاسق جہاں میں برملا — اپنا پردہ آپ دیتے ہیں اُٹھا

ظلم مستورست در اسرار جاں — مے نهد ظالم به پیش مردماں

ظلم تو اسرارِ جاں میں ہے نہاں — ظالم اسکو کر رہا ہے خود عیاں

گر ببینیدم کہ دارم شاخہا ‏ ‏ گاوِ دوزخ را ببینید از ملا
دیکھو ہیں یہ میرے سر پہ سینگ کیا ‏ ‏ بلکہ میں ہوں گاؤ دوزخ برملا

## دُنیا میں بھی اعضا کا گواہی دینا

پس ہمیں جا دست و پایت در گزند ‏ ‏ بر ضمیر تو گواہی مے دہند
پس یہیں ہے ہاتھ پاؤں کا زیاں ‏ ‏ تیرے دل کے بھید کا جو دیں نشاں

چوں موکل مے شود بر تو ضمیر ‏ ‏ کہ بگو تو اعتقادت وا مگیر
جب موکل تجھ پہ ہو تیرا ضمیر ‏ ‏ اور کہے کہ صاف اے مردِ حقیر

خاصہ در ہنگام خشم و گفتگو ‏ ‏ میکند ظاہر سرت را مو بمو
خاص کر غصے میں ہو جب گفتگو ‏ ‏ بھید کھل جائیں ترے سب مو بمو

چوں موکل مے شود ظلم و جفا ‏ ‏ کہ ہویدا کن مرا اے دست و پا
جب موکل تجھ پہ ہو جور و جفا ‏ ‏ کہ دے کر ظاہر مجھے اے دست و پا

چوں ہمے گیرد گواہ سر لگام ‏ ‏ خاصہ وقت جوش خشم و انتقام
کھینچتا ہے جب لگام ایسا گواہ ‏ ‏ خاص کر ہو جبکہ غصہ بے پناہ

پس ہمانکس کہ موکل میکند ‏ ‏ تا لوائے راز بر صحرا زند
جو کرے اس کو موکل برملا ‏ ‏ بھید خود جنگل میں دیتا ہے اُڑا

پس موکلہائے دیگر روزِ حشر ‏ ‏ ہم تواند آفرید از بہرِ نشر
پس موکل دوسرے بھی روزِ حشر ‏ ‏ یوں ہی کر سکتا ہے پیدا بہر نشر

اے بدو دست آمدہ در ظلم و کیں ‏ ‏ گوہرت پیداست حاجت نیست ایں
دونوں ہاتھوں سے تو کرتا ہے جفا ‏ ‏ ہیں عیاں جوہر ترے، حاجت ہے کیا

نیست حاجت شہرہ گشتن در گزند ‏ ‏ بر ضمیر آتشینت واقفند
ظلم کی تشہیر سے کیا فائدا ‏ ‏ سب ضمیر آتشیں جانیں ترا

نفس تو ہر دم بر آرد صد شرار
کہ بہ بینندم منم اصحاب نار

نفس سے اڑتے ہیں تیرے سو شرار
دیکھ لیں سب، ہیں ہمیں اصحاب نار

اجزو نارم سوئے کل خود روم
من نہ نورم کہ سوئے حضرت شوم

سوئے کل جاتا ہوں جزو نار ہوں
نور ہوں تو جانب خالق بڑھوں

ہمچناں کایں ظالم حق ناشناس
بہر گاوے کرد چندیں التباس

جس طرح یہ ظالم نا آشنا
گائے کی خاطر ہے جھگڑوں میں پڑا

او ازو صد گاو برد و صد شتر
نفس اینست اے پدر ازوے ببر

اونٹ اس سے سو لیے سو گائیں بھی
چھوڑ اس کو، نفس ہے یہ اے اخی

نیز روزے باخدا زاری نکرد
یا ربے نامد ازو روزے بدرد

رو یا پیش حق نہ اک دن یہ کبھی
اور صدا یا رب کی بھولے سے دی

کاے خدا خصم مرا خوشنود کن
گر منش کردم زیاں تو سود کن

تو مرے دشمن کو خوش کر اے خدا
گر برا میں نے کیا تو کر بھلا

گر خطا کشتم دیت بر عاقلہ است
عاقلہ جانم تو بودی از الست

کی خطا تو عاقلہ پر خوں بہا
عاقلہ تو ہے ازل سے اے خدا

سنگ میگردد باستغفار در
ایں بود زانصاف نفس ایجان حر

سنگ استغفار سے موتی بنے
ہو یہ سب کچھ نفس کے انصاف سے

## لوگوں کا اس درخت کی طرف جانا

چوں بروں رفتند سوئے آں درخت
گفت دستش را ازپس بندید سخت

جب وہ باہر پیڑ کی جانب گئے
بولے باندھو ہاتھ اسکے پیچھے سے

تا گناہ و جرم او پیدا کنم
تا لوائے عدل بر صحرا زنم

تا کہ میں اس کا گنہ پیدا کروں
عدل اپنا ظاہر صحرا کروں

گفت اے سگ جد این را کشتہ ۔۔۔ تو غلامی خواجہ زین رو کشتہ

بولے اے سگ اس کے جد کو مار کر ۔۔۔ بندے سے خواجہ بنا تو بے خطر

خواجہ را کشتی و بردی مال او ۔۔۔ کرد یزداں آشکارا حال او

مار کر خواجہ کو دولت لوٹ لی ۔۔۔ حق نے خود آخر عیاں یہ بات کی

آں زنت او را کنیزک بودہ است ۔۔۔ با ہمیں خواجہ جفا بنمودہ است

ہے کنیز اسکی جو ہے بیوی تری ۔۔۔ ہے جفا تو نے اسی خواجہ پہ کی

ہرچہ زو زائید مادہ یا کہ نر ۔۔۔ ملک وارث باشد آنہا سربسر

اس سے جو پیدا ہوا مادہ کہ نر ۔۔۔ ملک وارث کی ہے وہ بس سربسر

تو غلامی کسب و کارت ملک او ست ۔۔۔ شرع جستی شرع بستاں رو نکوست

تو غلام، اور ملک اسکی کسب و کار ۔۔۔ چاہتا تھا شرع، یہ ہے شرع یار

خواجہ را کشتی باستم زار زار ۔۔۔ ہم بریں جا خواجہ گویاں زینہار

ظلم کرکے قتل خواجہ کو کیا ۔۔۔ 'الامان' خواجہ بہت کہتا رہا

کارد را از اشتاب کردی زیر خاک ۔۔۔ از خیالے کہ بدیدی سہمناک

خاک میں تو نے چھری کر دی نہاں ۔۔۔ تھا تردد سے جو تجھ کو خوف جاں

نک سرش با کارد در زیر زمین ۔۔۔ باز کاوید ایں زمیں را ہمچنیں

ہے یہاں سر اور چھری زیر زمیں ۔۔۔ اس زمیں کو کھود۔ نکلیں گے یہیں

نام ایں سگ ہم نوشتہ کارد بر ۔۔۔ کرد با خواجہ چنیں مکر و ضرر

ہے چھری پر کندہ اس کا نام بھی ۔۔۔ اس نے ہی ایسی دغا خواجہ سے کی

ہمچنیں کردند و چوں بشگافتند ۔۔۔ در زمیں آں کارد با سر یافتند

سب نے ایسا ہی کیا کھودی زمیں ۔۔۔ وہ چھری اور سر ملا ان کو وہیں

دلولہ در خلق افتاد آں زماں ۔۔۔ ہر یکے زنار ببرید از میاں

شور و غل مخلوق میں اُس دم ہوا ۔۔۔ تھا ہر اک زنار اپنی توڑتا

دا آنگہے سوئے درخت آورد رو — گفت زیں حالت چہ میدانی بگو

کرکے رُخ پھر پیڑ کی جانب کہا — اِس تعلق میں ہے تُو کیا جانتا

در زماں از شاخ و برگ آں درخت — آمد از صنعِ خدا آواز سخت

بول اُٹھیں وہ شاخیں اور برگِ درخت — آئی شانِ حق سے اک آوازِ سخت

کاے رسولِ حق ہمہ گفتی تو راست — صلِ لعٰ عالم بریں گفتت گواست

اے رسولِ حق یہ تم نے سچ کہا — اور شاہد اسکا خود ہے وہ خدا

خواجہ را ایں سگ بد ینجا چوں بکشت — از فلاد کی دو تنہا بودش بدست

خواجہ کو اس شخص نے مارا یہاں — تھی چھری دو لاد کی ہاتھوں میں ہاں

جملہ از داؤدؑ گشتہ عُذر خواہ — زانکہ بد ظن گشتہ بودند و تباہ

وہ ہوئے داؤدؑ سے سب عُذر خواہ — کیونکہ اپنی بدظنی سے تھے تباہ

# حضرتِ داؤدؑ کا خونی سے بدلہ لینا

بعد ازیں گفتش بیا اے داد خواہ — داد خود بستاں تو ازایں روسیاہ

پھر یہ فرمایا کہ آ اے دادِ خواہ — داد اپنی لے کہ ہے یہ روسیاہ

ہم بداں تیغش بفرمود اقصاص — کے کند مکرش ز حلمِ حق خلاص

اس چھری سے لے لیا بدلہ اخی — مکر حلمِ حق سے کب دے مخلصی

حلمِ حق گرچہ مواساہا کند — چونکہ از حد بگذرد رسوا کند

گو رعایت حلم خالق کا کرے — حد سے جب جائے گذر۔ رُسوا کرے

خوں نخسپد در فتد در ہر دلے — میلِ جُستجوئے و کشفِ مشکلے

کب چھپے خوں بلکہ ہر دل میں بڑھے — جستجو کی خواہش اور رغبت بڑھے

اقتضائے داوریِ ربِّ دیں — سر بر آرد از ضمیرِ آن و امیں

اقتضائے داوری، اے دردمند — سر کرے اپنا ضمیروں سے بلند

| | |
|---|---|
| کآں فلاں خواجہ چہ شد حالش چہ گشت | ہمچنانکہ جوشد از گلزار کشت |
| کیا ہوا وہ خواجہ حال اسکا ہے کیا | جیسے سبزہ جوش میں ہو باغ کا |
| جوشش خون باشد آں واجستہا | خارشش دلہا و بحث و ماجرا |
| جوش خوں ہوتی ہے ایسی جستجو | دل میں خارش اور بحث و گفتگو |
| چونکہ پیدا گشت سر کار او | معجزۂ داؤدؑ شد فاش و دوتو |
| بھید جب اس کام کا سب پہ کھلا | معجزہ داؤدؑ سے ظاہر ہوا |
| خلق جملہ سر برہنہ آمدند | سر بسجدہ بر زمینہا میزدند |
| سر برہنہ دوڑی وہ خلقت تمام | گر پڑے سجدوں میں سارے خاص و عام |
| ما ہمہ کوران اصلی بودہ ایم | وانچہ میفرمودہ نشنودہ ایم |
| اور کہا در اصل ہم اندھے رہے | آپ کے فرمان ہم نے کب سنے |
| وز تو ما صد گوں عجائب دیدہ ایم | لیک معذوریم چوں بے دیدہ ایم |
| سیکڑوں دیکھے عجائب آپ سے | اپنے اندھے پن سے پر معذور تھے |
| سنگ با تو در سخن آمد شہیر | کز برائے غزو طالوتم بگیر |
| اے نبیؑ! کیں تم سے باتیں سنگ نے | لو مجھے تم لڑنے کو طالوت[1] سے |
| تو بسہ سنگ و فلاخن آمدی | صد ہزاران خصم را برہم زدی |
| تین پتھر ایک گوپھن ساتھ تھا | لاکھوں ہی اعدا کو برہم کر دیا |
| سنگہایت صد ہزاران پارہ شد | ہر یکے مر خصم را خونخوارہ شد |
| پتھروں کے لاکھوں ٹکڑے ہو گئے | خون دشمن کا پیا ہر ایک نے |
| آہن اندر دست تو چوں موم شد | چوں زرہ سازی ترا معلوم شد |
| موم دست پاک میں لوہا ہوا | جب زرہ سازی ہوئی دست آشنا |

[1] بنی اسرائیل میں ایک بادشاہ گذرا ہے ✦

کوہ ہا با تو رسائل شد شکور — با تو میخوانند چوں مقری زبور را

کوہ تھے سب آپ کے شاکر ضرور — مثل قاری ساتھ پڑھتے تھے زبور

صد ہزاراں چشم دل بکشادہ شد — از دم تو غیب را آمادہ شد

تم نے لاکھوں دل کی آنکھیں کھولدیں — ہے تمہیں سے غیب کا انکو یقیں

واں قوی تر از ہمہ کاں دائم است — زندگی بخشے کہ سرمد قائم است

ہے وہی دائم جو سب سے ہے قوی — زندگی بخشش اور قائم سرمدی

جان جملہ معجزات اینست خود — کہ بہ بخشد مردہ را جان ابد

جان سارے معجزوں کی ہے یہی — جاودانی زندگی مُردوں کو دی

کشتہ شد ظالم جہانے زندہ شد — ہر یکے از ما خدا را بندہ شد

جب مرا ظالم، جہاں زندہ ہوا — حق کا ہم میں سے ہر اک بندہ بنا

## نفسُ خونی ہے

نفس خود را کُش جہانے زندہ کن — خواجہ را کشتہ است او را بندہ کن

نفس کو مار اپنے، دنیا کو جلا — قاتل خواجہ ہے، بندہ لے بنا

مدعی گاو نفس تست ہیں — خویشتن را خواجہ کرد است مہیں

نفس تیرا مدعی ہے گائے کا — اور لیا ہے اپنے کو خواجہ بنا

آں کشندہ گاو عقل تست رو — بر کشندہ گاو تن منکر مشو

عقل نے تیری ہے مارا گائے کو — تو کشندہ گاو سے منکر نہ ہو

عقل اسیر است و ہمے خواہد ز حق — روزئی بے رنج و نعمت بر طبق

عقل قیدی ہے خدا سے مانگتی — روزئی بے رنج اور نعمت بھلی

روزئی بے رنج او موقوف چیست — آنکہ بکشد گاو را کاصل بدیست

روزی بے رنج کیا ہے اے اخی — گائے کا مرنا جو ہے اصل بدی

نفس گوید چونکہ کُشتی گاوِ من ۔۔۔ زانکہ گاوِ نفس باشد نقشِ تن

گائے ماری، نفس کرتا ہے سخن ۔۔۔ گائے کیا ہے نفس کی یہ نقشِ تن

خواجہ زادہ عقل ماندہ بینوا ۔۔۔ نفسِ خونی خواجہ گشت و پیشوا

خواجہ زادہ عقل، ہے بس بینوا ۔۔۔ نفسِ خونی خواجہ بن بیٹھا ترا

روزیٔ بیرنج میدانی کہ چیست ۔۔۔ قوتِ ارواح ہست و ارزاق سنیستم

روزیٔ بے رنج کیا ہے اے فتا ۔۔۔ رزق نوری اور روحوں کی غذا

لیک موقوفست بر قربانِ گاو ۔۔۔ گنج اندر گاو داں اے گنج کاو

گائے کی قربانی پر ہے منحصر ۔۔۔ گائے میں ہے گنج اے جویائے راز

دوش چیزے خوردہ‌ام ورنہ تمام ۔۔۔ دادمے در دستِ فہمِ تو زمام

کھا لیا کچھ میں نے کل ورنہ تمام[1] ۔۔۔ تیرے دستِ فہم میں دیتا لگام

دوش چیزے خوردہ‌ام افسانہ است ۔۔۔ ہر چہ مے آید زِ پنہاں خانہ است

کل جو کچھ کھایا۔وہ ہے افسانہ سا ۔۔۔ راز کے پردے سے ہے بس برملا

چشم بر اسباب از چہ دوختیم ۔۔۔ کہ زِ خوش چشماں کرشم آموختیم

آنکھیں ہیں نے بند کیں اسباب سے ۔۔۔ اچھی آنکھوں سے کرشمے سیکھ کے

ہست بر اسباب اسبابے دگر ۔۔۔ در سبب منگر در آں افگن نظر

کچھ سبب ہیں اور ان اسباب پر ۔۔۔ اس سبب کو چھوڑ، اُن پر غور کر

انبیا در قطعِ اسباب آمدند ۔۔۔ معجزاتِ خویش بر کیواں زدند

انبیا قطعِ سبب کو آئے تھے ۔۔۔ آسماں تک جن کے پہنچے معجزے

بے سبب مر بحر را بشگافتند ۔۔۔ بے زراعت چاشِ گندم یافتند

بے سبب دریا کو ٹکڑے کر دیا ۔۔۔ صاف غلہ بے زراعت کے لیا

[1] یعنی میں نے روزِ ازل میں عشق کی کچھ نعمت کھائی ہے۔ اس لئے بھید نہیں کہہ سکتا۔ ورنہ تجھ پر ظاہر کر دیتا ؎

ریگہا ہم آرد شد از سعیٔ شاں
پشم بز ابریشم آمد کش کشاں

ریت انکی سعی سے آٹا ہوئی
اون ریشم بن گئی ہر بھیڑ کی

جملہ قرآنست در قطعِ سبب
عزِّ درویش و ہلاکِ بولہب

مقصدِ قرآں ہے بس قطعِ سبب
عزتِ فقر، اور ہلاکِ بولہب

## مثال

مرغ بابیلے دو سہ سنگ افگند
لشکرِ زفتِ حبش را بشکند

وہ ابابیل ایک دو کنکر ہی سے
سخت لشکر کو حبش کے توڑ دے

پیل را سوراخ سوراخ افگند
سنگ مرغے کو ببالا بر زند

جسم کو ہر فیل کے چھلنی بنائے
مرغ اک پتھر جو اوپر سے گرائے

دُمِ گاوِ کشتہ بر مقتول زن
تا شود زندہ ہماندم در کفن

گاوِ مردہ کی جو دُم مقتول پر
مار دیں تو جی اُٹھے وہ سر بسر

حلقِ ببریدہ جہد از جائے خویش
خون خود جوید ز خون پالائے خویش

سر بُریدہ پھر ہو زندہ برملا
اپنے قاتل سے وہ مانگے خوں بہا

ہمچنیں ز آغازِ قرآں تا تمام
رفضِ اسبابست و علت والسلام

اوّلِ قرآں سے یوں ہی تا تمام
ترکِ اسباب و علل ہے والسلام

کشفِ ایں نز عقل کار افزا شود
بندگی کن تا ترا پیدا شود

کشف اسکا عقل سے ممکن نہیں
بندگی کرتا تو سمجھے بالیقیں

بندِ معقولات آمد فلسفی
شہسوارِ عقلِ عقل آمد صفی

قیدِ معقولات میں ہے فلسفی
شہسوارِ عقل ہیں لیکن نبی

عقلِ عقلت مغز و عقلِ تست پوست
معدۂ حیواں ہمیشہ پوست جوست

مغز عقلِ عقل ہے، اور عقلِ پوست
معدۂ حیواں ہے محوِ پوست دوست!

مغزِ جو از پوست دارد صد ملال
مغزِ نغز آنرا حلال آمد حلال
مغز جو کو پوست سے ہیں سو ملال
اور مغز نادر اس کو ہے حلال

چونکہ قشرِ عقل صد برہاں دہد
عقلِ کُل کے گام بے ایقاں نہد
عقل کا چھلکا دلیلیں لاکھ دے
عقلِ کُل پر بے یقیں کب کچھ کرے

عقل دفترہا کند یکسر سیاہ
عقلِ عقل آفاق دارد پُر زماہ
دفتروں کو عقل بس کالا کرے
عقلِ عقل آفاق کو روشن رکھے

از سیاہی وز سپیدی فارغست
نورِ ماہش بر دل و جاں بازغست
وہ سیاہی اور سپیدی سے ہے دُور
ہے دل و جاں پر درخشاں اسکا نُور

ایں سیاہ و آں سپید از قدر یافت
زانکہ شب قدرست کاختر وار تافت
ہے سیاہی اور سپیدی قدر کی
ہے ضیا دونوں میں شامِ قدر کی

قیمتِ ہمیان و کیسہ از زر است
بے زرے ہمیان و کیسہ ابتر است
کیسہ کی وقعت بھلا بے زر ہو کیا
کیسۂ بے زر ہے ناقص اے فتا

ہمچنانکہ قدرِ تن از جاں بود
قدرِ جاں از پرتوِ جاناں بود
جس طرح توقیرِ تن کی جان سے ہے
جاں کی قیمت پرتوِ جاناں سے ہے

گر بدے جاں زندہ بے پرتو کنوں
ہیچ گفتے کافراں را میتوں
زندہ رہتی جان بے پرتو اگر
کافروں کو مردہ کہتا کون رادھے

ہیں بگو کہ ناطقہ جو مے کند
تا بقرنے بعد ما آبے رسد
یوں سمجھ، جو نہر کھودے ناطقا
ہم سے قرنوں بعد باقی آئے گا

گرچہ ہر قرنے سخن آرے بود
لیک گفتِ سابقاں یارے بود
گو کہ ہوں اہلِ سخن ہر قرن میں
اگلوں کی باتیں انہیں امداد دیں

نے کہ ہم توریت و انجیل و زبور
شد گواہِ صدقِ قرآں اے شکور
کیا نہیں توریت و انجیل و زبور
صدقِ قرآنی کے شاہد اے شکور

روزیِ بے رنج جو و بے حسیب
کز بہشت آورد جبریلؑ سیب
روزیِ بے رنج ڈھونڈ اور بے حساب
سیب جنت لائے جبریلؑ اب شتاب

بلکہ رزقے از خداوند بہشت … بے صداع باغباں بے رنج و کشت

بلکہ روزی خالق فردوس دے … کرکے فارغ باغبان و کشت سے

زانکہ نفع نان در آں نان داد اوست … بدہدت آں نفع بے توسیط پوست

رکھا روٹی میں اسی نے فائدہ … فائدہ دیگا وہی بے واسطہ

ذوق پنہاں نقش نان چوں سفرہ است … نان بے سفرہ ولی را بہرہ است

ذوق پنہاں نقش، جوں سفرہ ہے نان … نان بے خوان اولیا کو ہے یہاں

رزق جانی کے بری باسعی جست … جز بعدل شیخ کو داؤد تست

رزق روحی سعی سے ہے حاصل کہاں … غیر مرشد جوکہ ہے داؤد ہاں

نفس چوں باشیخ بیند گام تو … از بن دنداں شود او رام تو

شیخ سے وابستہ جب دیکھے تجھے … نفس تیرا رام ہو، بندہ بنے

صاحب ایں گاؤ رام آنگاہ شد … کز دم داؤد او آگاہ شد

گائے والا اس گھڑی بندہ بنا … جب دم داؤد سے واقف ہوا

عقل گاہے غالب آید در شکار … بر سگ نفست کہ باشد شیخ یار

عقل غالب آئے گی وقت شکار … نفس کے کتے پہ جب ہو شیخ یار

نفس اژدرہاست با صد زور و فن … روئے شیخ او را زمرد دیدہ کن

نفس تیرا، مکر کا ہے اژدہا … تو زمرد روئے مرشد کا دکھا

گر تو خواہی ایمنی از اژدہا … دستش از داماں مکن یکدم رہا

اژدہے سے ہو اگر بچنا تجھے … چھوڑ تو دامن نہ اسکا ہاتھ سے

خاک شو در پیش شیخ باصفا … تا ز خاک تو بروید کیمیا

خاک ہو جا سامنے تو شیخ کے … کیمیا پیدا ہوگا تیری خاک سے

گر تو صاحب گاؤ را خواہی زبون … چوں خزاں بخشش کن او سوئے رون

چاہے رسوائی جو صاحب گاؤ کی … جوں خزاں تو جڑ اکھاڑ اسکی انی

چوں بہ نزد یک ولی اللہ شود — آں زبان صد گزش کوتہ شود

جائے جب آگے ولی اللہ کے — تو زباں سو گز کی بھی چھوٹی رہے

صد زباں در ہر زبانش صد لغت — زرق و دستانش نیاید در صفت

سو زبانیں، ہر زباں میں سو لغت — مکر و حیلہ اُن کا بیرون صفت

مدعیٔ گاؤ نفس آمد فصیح — صد ہزاراں حجت آرد نا صحیح

مدعیٔ گاؤ ہے گویا فصیح — سو دلیلیں لائے بالکل ناصحیح

شہر را بفریبد اِلّا شاہ را — رہ نتاند زد شہِ آگاہ را

دے یہ دھوکا شہریاں شاہ کو — پر نہ دے دھوکا شہِ آگاہ کو

نفس را تسبیح و مصحف در یمین — خنجر و شمشیر اندر آستین

نفس کے ہاتھوں میں قرآں کر یقین — ہے مگر تلوار زیرِ آستیں

مصحف و سالوس او باور مکن — خویش با او ہمسر و ہمسر مکن

مصحف اُس کے مکر کا باور نہ کر — اس کو تو ہمراز اور ہمسر نہ کر

سوئے حوضت آورد بہر وضو — و اندر اندازد ترا در قعر جو

حوض پر لائے وضو کے واسطے — ڈال دے پھر قعرِ دریا میں تجھے

عقل نورانی و نیکو طالب است — نفس ظلمانی بر او چوں غالب است

عقل نورانی ہے طالب نیک کی — نفس ظلماتی ہے کیوں غالب اجی

زانکہ او در خانہ عقل تو غریب — بر در خود سگ بود شیر مہیب

وہ ہے گھر میں، عقل ہو کیونکہ دلیر — ہوتا ہے کتا بھی اپنے گھر پہ شیر

باش تا شیراں سوئے بیشہ روند — ویں سگان کور آنجا بگروند

صبر کر تا شیر سوئے دشت جائیں — اندھے کتے اس جگہ پھر غل مچائیں

مکر نفس و تن نداند عام شہر — او نگردد جز بوحی القلب قہر

نفس و تن کے مکر کب جانیں عوام — جز بہ وحیِ دل نہیں ہوتا وہ رام

ہر کہ جنسِ اوست یارِ او شود ۔۔۔ جز مگر داؤد کہ مِہتت بود

جو ہے جس کی جنس۔ اُسکا یار ہو ۔۔۔ ہاں مگر داؤدؑ وہ ہے شیخ جو

کو مبدل گشت و جنسِ تن نماند ۔۔۔ ہر کرا حق در مقامِ خود نشاند

ہو مُبدل اور نہ جنسِ تن رہے ۔۔۔ جس کو نائب اپنا خود مولا کرے

خلق جملہ علتے اند از کمین ۔۔۔ یارِ علت می‌شود علت یقین

اک جہاں علت ہے اور اندر کمیں ۔۔۔ یار علت کی ہو علت بالیقیں

ہر خسے دعوائے داؤدی کند ۔۔۔ ہر کہ بے تمییز کف در وے زند

خاک و خس دعوائے داؤدی کرے ۔۔۔ جو کہ ہو بے عقل اس کو مان لے

از صیادے بشنود آواز طیر ۔۔۔ مرغِ ابلہ میکند آن سوئے سیر

مرغ کی سُن کر صدا صیاد سے ۔۔۔ مرغ ناداں اس طرف رخ پھیر دے

نقد را از قلب نشناسد غویست ۔۔۔ ہیں از و بگریز اگرچہ معنویست

جو نہ جانے اصل و نقل اب ہے غوی[1] ۔۔۔ بھاگ اس سے گرچہ ہو وہ معنوی

رستہ و بربستہ پیشِ او یکیست ۔۔۔ گر یقین دعویٰ کند او در شکیست

قیدی اور آزاد دونوں ایک اُسے ۔۔۔ شک میں ہے دعوے یقیں کا جو کرے

اینچنیں کس گر ذکی مطلق است ۔۔۔ چونکش ایں تمییز نبود احمق ست

ایسا انساں، گو ذکی مطلق ہے وہ ۔۔۔ جب نہیں اس کو تمیز احمق ہے وہ

ہیں از و بگریز چوں آہو ز شیر ۔۔۔ سوئے او مشتاب اے دانا دلیر

بھاگ اس سے جیسے آہو شیر سے ۔۔۔ گر ہے عاقل۔ جا نہ اُسکے سامنے

[1] گمراہ +

# حضرت عیسیٰؑ کا بھاگ کر پہاڑ پر چڑھنا

عیسیٰ مریمؑ بکوہے میگریخت
شیر گوئی خون او میخواست ریخت

عیسیٰ مریمؑ گئے اک کوہ پر
بھاگ کر، تھا شیر گویا حملہ در

آں یکے در پے دوید و گفت خیر
در پیت کس نیست چہ گریزی چو طیر

پیچھے پیچھے دوڑ کر اک نے کہا
کون ہے پیچھے جو یوں ہے بھاگتا

با شتاب او آنچناں میتاخت جفت
کز شتاب خود جواب او نگفت

تیز ایسے وہ بھاگتے ہیں اسقدر
بات کچھ اس سے نہ کی بھاگے مگر

یکدو میدان در پئے عیسیٰؑ براند
پس بجد و جہد عیسیٰؑ را بخواند

طے کیے دو کھیت انکے پیچھے وہ گیا
بعد صد کوشش پہ اُسنے دی صدا

کز پئے مرضات حق یک لحظہ بیست
کہ مرا اندر گریزت مشکلے ست

ٹھہرو اک لمحہ خدا کے واسطے
بھاگنا اب سخت مشکل ہے مجھے

از کہ ایں سو میگریزی اے کریم
نہ پیت شیر و نہ خصم و خوف و بیم

کس سے تم یوں بھاگتے ہو اے کریم
شیر ہے پیچھے نہ ہے دشمن کا بیم

گفت از احمق گریزانم برو
میرہانم خویش را بندم مشو

بولے میں ہوں احمقوں سے بھاگتا
ہو نہ سدّ راہ، ہونے دے رہا

گفت آخر آں مسیحا نہ توئی
کہ شود کور و کر از تو مستوی

بولا ہو تم تو مسیحا بر ملا
اندھے بہرے تم سے پائے ہیں شفا

گفت آرے گفت آں شہ نیستی
کہ فسون غیب را ماویستی

بولے ہاں ہاں، بولا ہے وہ شاہ تو
ہے فسون غیب سے آگاہ تو

چوں بخوانی آں فسوں بر مُردۂ
برجہد چوں شیر صید آوردۂ

جب تو پڑھتا ہے فسوں بے جان پر
شیر کی صورت ہے اٹھتا جھوم کر

گفت آرے آں منم گفتا کہ تو — نے زگل مرغاں کنی اے خوبُرد

بولے ہاں وہ میں ہوں پھر بولا کہ تو — مٹی سے چڑیاں بنائے خوبُرد

بر و می بر دمے سبک تا جاں شود — در ہوا اندر زماں پرّاں شود

دم جو پھونکے اُن پہ دم حاصل کریں — اور ہوا میں دفعتاً اُڑنے لگیں

گفت آرے گفت پس اے روحِ پاک — ہر چہ خواہی میکنی از کیست باک

بولے ہاں۔ بولا کہ پھر اے جانِ پاک — کر جو چاہے اب تجھے ہے کس سے باک

با چنیں بُرہاں کہ باشد در جہاں — کہ نباشد مر ترا از بندگاں

ہے جہاں میں کون اتنا مُستند — جو نہیں بندہ ترا اے معتمد

گفت عیسیٰؑ کہ بذاتِ پاکِ حق — مبدعِ تن خالقِ جاں در سبق

بولے عیسیٰؑ ہے قسم اللہ کی — جان و تن کا ہے جو خالق واقعی

حرمتِ ذو صفاتِ پاکِ او — کہ بود گردوں گریباں چاکِ او

ہاں قسم اس ذات کی جو پاک ہے — آسماں جس کا گریباں چاک ہے

کاں فسون و اسمِ اعظم را کہ من — بر کر و بر کور خواندم شد حسن

وہ فسوں وہ اسمِ اعظم جب پڑھا — اندھوں بہروں کو ہوئی حاصل شفا

بر کُہِ سنگیں بخواندم شد شگاف — خرقہ را بدرید بر خود تا بناف

جب پڑھا کہسار پر۔ وہ پھٹ گیا — خرقہ کو تا ناف پھاڑا برملا

بر تنِ مُردہ بخواندم گشت حے — بر سرِ لاشے بخواندم گشت شے

جب پڑھا مُردے پہ مُردہ جی اُٹھا — جو نہ تھا کچھ دفعتاً کچھ ہو گیا

خواندم آں را بر دلِ احمق بہ وُد — صد ہزاراں بار و درمانے نہ شد

دوستی سے دل پہ احمق کے پڑھا — لاکھوں بار اور کچھ اثر اسکا نہ تھا

سنگ خارا گشت و زاں خُو بر نگشت — ریگ شد کز وے نروید ہیچ کشت

سنگ بدلا خوئے احمق تھی وہی — ریت تھی۔ جس سے نہ کوئی شے اُگی

گفت حکمت چیست کانجا اسم حق · سود کرد ایں جا نبود اورا سبق

پوچھا کیا حکمت تھی جو حکم خدا · تھا وہاں عاجل، یہاں بے سود تھا

آں ہماں رنجست و ایں رنجے چرا · او نہ شد او را و ایں اشد دوا

یہ بھی ہے وہ بھی مرض پھر کسلئے · اس کو نقصاں، فائدہ پہنچا اسے

گفت رنج احمقی قہر خداست · رنج کوری نیست قہر آں ابتلاست

بولے ہے یہ احمقی قہر خدا · اندھا پن تو ہے فقط اک ابتلا

ابتلا رنجیست کاں رحم آورد · احمقی رنجیست کاں زخم آورد

ابتلا کا رنج لائے رحمتیں · احمقی کے رنج میں ہوں زحمتیں

آنچہ داغ اوست مہر او کردہ است · چارۂ بر وئے نیارد برد دست

داغ اس کا مہر ہے اس پر لگی · اب علاج اسکا نہیں ممکن کوئی

ز احمقاں بگریز چوں عیسیٰ گریخت · صحبتِ احمق بسے خونہا بریخت

احمقوں سے مثلِ عیسیٰ بھاگ جا · خون ہوگا اِن کی صحبت میں دلا

بر سر آرد زخم رنج احمقی · زخم نبود چارہ جوئے آں شقی

سر کرے مجروح رنج احمقی · ہو نہ رحمت چارہ جُز اس شوم کی

اندک اندک آب را دزدد ہوا · وانچنیں دزدد ہم احمق از شما

تھوڑا تھوڑا پانی لے جیسے ہوا · اس طرح احمق بھی لیتا ہے چرا

آں گریز عیسوی نز بیم بود · ایمنست او آں پئے تعلیم بود

بھاگنا عیسیٰ کا تھا کب خوف سے · تھا مگر تعلیم ہی کے واسطے

زمہریر ار پُر کند آفاق را · چہ غم آں خورشیدِ با اشراق را

چھائے بادِ سرد اگر آفاق پر · اس سے کیا خورشید کو پہنچے ضرر

# اہلِ سبا کا قصہ

یادم آمد قصۂ اہلِ سبا — کز دمِ احمق صبا شد شان وبا

یاد آیا قصۂ اہلِ سبا — تھی حماقت سے صبا ان کو وبا

آں سبا ماند بشہرے بس کلاں — در فسانہ بشنوی از کودکاں

وہ سبا اک شہر ہے بیحد بڑا — بچوں سے ہوگا کہانی میں سنا

کودکاں افسانہا مے آورند — درج در افسانہ شاں بس سرّ و پند

بچے گو افسانے کرتے ہیں بیاں — ان فسانوں میں بھی ہیں رازِ نہاں

ہزلہا گویند در افسانہا — گنج میجو در ہمہ ویرانہا

گو ان افسانوں میں ہے بیہودگی — گنج سب ویرانوں میں ڈھونڈا کیے اجی

بود شہرے بس عظیم و مہ و لے — قدرِ او قدرِ سکرہ بیش نے

گو عظیم الشان تھا شہرِ سبا — قدر میں کاسہ سے پر زائد نہ تھا

بس عظیم و بس فراخ و بس دراز — سخت زفت و تو بہ تو ہمچوں پیاز

وہ بہت چوڑا تھا اور بیحد دراز — اور گنجاں تہ بہ تہ مثلِ پیاز

مردم دہ شہر مجموع اندر و — لیک جملہ سہ تن ناشستہ رو

آدمی دس شہروں کے واں جمع تھے — تین قسموں میں جو تھے بکھرے ہوئے

اندرو نوع خلائق بیشمار — لیک آں جملہ سہ خام پختہ خوار

خلق کی قسمیں تھیں اس میں بے شمار — تین قسمیں ان کی تھیں خام اور خوار

جان ناکردہ بجاناں تاختن — گو ہزاراں ست باشد نیم تن

سوئے جاناں کب گئی تھی اُن کی جان — گر ہزاروں جانیں ہوں تو نصف جان

آں یکے بس دور بین و دیدہ کور — از سلیمانؑ کور و دیدہ پائے مور

دور بین و کور تھی اول قسم شعور — دیکھتے چیونٹی سلیمانؑ سے تھے کور

آں دگر بس تیز گوش و سخت کر — گنج در وے نیست یک جو سنگ و زر

دوسری تھی تیز گوش اور سخت کر — گنج جس میں تھا نہ اک جو سنگ و زر

لہ بہری

واں دگر عور و برہنہ لاشہ تاز — لیک دامنہائے جامہ او دراز

تیسری بالکل برہنہ ننگی تھی — دامن اُن کے تھے دراز اے متقی

گفت کور اینک گروہے میرسند — من ہمے بینم کہ چہ قومند و چند

بولے اندھے' ایک قوم آئی ہے اب — دیکھتے ہیں ہم کہ وہ کتنے ہیں سب

گفت کر آرے شنیدم بانگ شاں — کہ چہ می گویند پیدا و نہاں

بولے بہرے۔ ہاں سُنی اُنکی صدا — ظاہر و باطن میں وہ کہتے ہیں کیا

آں برہنہ گفت ترساں زاں منم — کہ ببرند از درازے دامنم

بولے ننگے' ہے یہ اندیشہ ہمیں — وُہ نہ دامن کو ہمارے پھاڑ دیں

کور گفت اینک بنزدیک آمدند — خیز بگریزیم پیش از زخم و بند

اندھے بولے' لو وہ نزدیک آگئے — بھاگنا نقصاں سے پہلے چاہیئے

گر ہمے گوید کہ آرے مشغلہ — میشود نزدیک تر یاراں ہلہ

بولے بہرے۔ ٹھیک ہے یہ برملا — شور و غل نزدیک ہم سے ہو گیا

آں برہنہ گفت آوہ دامنم — از طمع بُرّند و من ناایمنم

وہ برہنہ بولے۔ دامن سے ہے ڈر — پھاڑ پھینکیں گے اسے وہ بے ہُنر

شہر را ہشتند بیروں آمدند — وز ہزیمت در دہے اندر شدند

چھوڑ کر سب شہر باہر آگئے — اور سب اک گاؤں میں جا کر چھپے

اندر آں دہ مرغ فربہ یافتند — لیک ذرہ گوشت بر وے نے نژند

گاؤں میں اک مرغ موٹا سا ملا — گوشت جس میں ایک ذرہ بھر نہ تھا

کور دید و آں کر آوازش شنید — عور بگرفت و بدامن در کشید

کور نے دیکھا، سُنی کر نے صدا — اور لیا دامن میں ننگے نے اُٹھا

مرغ مردہ خشک و ز زخم کلاغ — استخوانہا زار گشتہ چوں نباغ

زخم سے کوّے کے مُردہ مرغ تھا — ہڈیاں تھیں تار تار اے باصفا

پس طلب کردند و دیگے یافتند
ڈھونڈ کر وہ دیگ لائے اک وہاں
بے سر و بے بن سبک بشتافتند
تھا نہ پیندا اور نہ سر تھا بیگماں

بر سر آتش نہادند آں سہ تن
مل کے پھر تینوں نے رکھا آگ پر
مرغ فربہ را بدیگ اندر زتن
دیگ میں اس مرغ فربہ کو ادھر

آتشش کردند چنداں اے پسر
پھر جلائی آگ اتنی اے پسر
کاستخواں شد پختہ لحمش بیخبر
گوشت کچا ہڈیاں تھیں پختہ تر

زاں ہمہ خوردند چوں از صید شیر
کھایا پھر جوں شیر کھاتا ہے شکار
ہر یکے از خوردنش چوں پیل سیر
سیر اُسے کھا کر ہوئے وہ فیل وار

ہر سہ زاں خوردند بس فربہ شدند
تینوں اس کو کھا کے موٹے ہو گئے
چوں سہ پیل بس زرگ و مہ شدند
تین فیلوں کی طرح فربہ بنے

آنچناں کز فربہی ہر یک جہاں
مرغ کھا کر اتنے پھولے وہ جواں
در نگنجیدے ز زفتی در جہاں
بس سما سکتے نہ تھے دنیا میں ہاں

با چنیں گبزی و ہفت اندام زفت
تھے اگرچہ موٹے اور اتنے بڑے
از شگاف در برون جستند و رفت
لیکن اک سوراخ سے باہر ہوئے

راہ مرگ خلق ناپیدا رہیست
خلق کے مرنے کا ہے رستہ نہاں
در نظر ناید کہ آں بیجا رہیست
بے ٹھکانے ہے۔ نظر آئے کہاں

نک پیاپے کاروانہا مقتفی
آگے پیچھے قافلے سب ہیں رواں
زیں شگاف در کہ ہست آں مختفی
اس شگاف در سے جو ہے بس نہاں

بر در ار جوئی نیابی آں شگاف
در پہ ڈھونڈے تو نہ پائے درز بھی
سخت ناپیدا و دُر چندیں زخاف
ہے بہت پوشیدہ طاقوں میں چھپی

اے ضیاء الحق حسام الدین عیاں
اے ضیاء الحق حسام الدین ہاں
باز باید گفت شرح ایں بیاں
شرح اسکی چاہیئے کرنی بیاں

| | |
|---|---|
| اے پسر ہر مختصر افسانہ نیست | آشنا را روئے در بیگانہ نیست |
| مختصر ہر بات افسانہ نہیں | آشنا مشتاق بیگانہ نہیں |

# اندھے بہرے اور ننگے کی تشریح

| | |
|---|---|
| کر امل را داں کہ مرگِ ما شنید | مرگ خود نشنید و نقل خود ندید |
| بہری ہے امید موت اکثر سنی | اور نہ مرگ و نقل اپنی سن سکی |
| حرص نابیناست بیند مو بمو | عیب خلقاں و بگوید فاش او |
| حرص نابینا ہے دیکھے مو بمو | عیب خلقت۔ اور کھولے ہو بہو |
| عیب خود یک ذرہ چشم کور او | مے نہ بیند گرچہ ہست او عیب جو |
| عیب اپنا اس کی چشم کور کو | کچھ نہ سوجھے ہے گرچہ وہ ہے عیب جو |
| عور میترسد کہ دامانش برند | دامن مرد برہنہ کے درند |
| ننگا ڈرتا ہے نہ دامن پھاڑ دیں | دامن مرد برہنہ کیا پھٹیں |
| مرد دنیا مفلس ست و ترسناک | ہیچ او را نیست از دزدانش باک |
| مرد دنیا مفلس اور ہے خوفناک | کچھ نہیں اسکو مگر چوروں سے باک |
| او برہنہ آمد و عریاں رود | وز غمِ دزدش جگر خوں میشود |
| ننگا آیا ہے وہ۔ ننگا جائیگا | غم سے چوروں کے جگر ہے خون سا |
| وقتِ مرگش کہ بود صد نوحہ بیش | خندہ آید جانش را زیں ترس خویش |
| وقت مرنے کے جو ماتم ہو سوا | ہنستی ہے جان اسکی اس ڈر پر فدا |
| آں زماں داند غنی کش نیست زر | ہم ذکی داند کہ بود او بے ہنر |
| جب غنی سمجھے کہ ہے محروم زر | اور ذکی جانے کہ ہے وہ بے ہنر |
| چوں کنار کودکے پر از سفال | کو براں لرزاں بود چوں ربِّ مال |
| گود میں بچوں کے جیسے ٹھیکرے | مال اپنا وہ سمجھتے ہیں اُسے |

اگر ستانی پارہ گریاں شود　　پارہ گر بازش دہی خنداں بود
چھین لے کوئی تو وہ رونے لگیں　　اور کرے واپس تو پھر وہ ہنستے ہیں

چوں نباشد طفل را دانش دثار　　گریہ و خندہ اش ندارد اعتبار
عقل بچوں کو نہیں ہوتی ہے یار　　رونے ہنسنے کا نہیں کچھ اعتبار

محتشم چوں عاریت را ملک دید　　پس بر آں مال دروغیں مے طپید
ملک سمجھا عارضی دولت امیر　　حرص میں ہے مال باطل کی اسیر

خواب مے بیند کہ او را ہست مال　　ترسد از دزدے کہ برباید جوال
دیکھتا ہے خواب میں مال و منال　　چوروں سے ڈرتا ہے لیجائیں نہ مال

چوں ز خوابش بر کشاید گوش کش　　پس ز ترس خویش تسخر آیدش
آنکھ جب اس کی کھلے گی خواب سے　　پھر ہنسی اس ڈر پہ آئے گی اسے

ہمچنیں ترسانی ایں عالماں　　کہ بود شاں عقل و علم ایں جہاں
عالموں کا یہی ہے ڈرنا ایسا ہی　　جن کو علم اور عقل ہے اس دہر کی

از پئے ایں عاقلان ذو فنون　　گفت ایزد در نبی لا یعلمون
بس انہیں کے واسطے اے ذوفنون　　قول حق قرآں میں ہے کہ لا یعلمون

ہر کسے ترساں ز دزدے کسے　　خویشتن را علم پندارد بسے
ہر کوئی چوری سے ہے سہما ہوا　　اپنے کو عالم بڑا ہے جانتا

گوید او کہ روزگارم مے برند　　خود ندارد روزگار سودمند
کہتا ہے دیتی ہے یہ دنیا گزند　　خود نہیں اس کا زمانہ سودمند

گوید از کارم بر آوردند خلق　　غرق بیکاریست جانش تا بحلق
کہتا ہے حارج ہے دنیا بیدھڑک　　غرق بیکاری ہے سر سے پاؤں تک

عور ترساں کہ منم دامن کشاں　　چوں رہانم دامن از چنگال شاں
ننگا ڈرتا ہے کہ دامن ہے بڑا　　ہاتھ سے کس طرح ہو اُنکے رہا

صد ہزاراں فضل داند از علوم — جان خود را مے نداند آں ظلوم

لاکھ علم و فضل وہ ہے جانتا — ظلمتِ جاں سے نہیں پر آشنا

داند او خاصیتِ ہر جوہرے — در بیانِ جوہرِ خود چوں خرے

جانے ہر جوہر کی خاصیت ضرور — اپنے جوہر کے بیاں ہیں بے شعور

کہ ہمے دانم یجوز و لا یجوز — خود ندانی تو یجوزی یا عجوز[۲]

کہتا ہے جانوں یجوز و لا یجوز — تو نہ جانے اس کو ہرگز اے عجوز

ایں روا[۱] و آں ناروا دانی ولیک — خود روا یا ناروائی بیں تو نیک

تو روا اور ناروا جانے ولے — خود روا یا ناروا ہے۔ دیکھ لے؟

قیمتِ ہر کالہ میدانی کہ چیست — قیمتِ خود را ندانی احمقیست

دام ہر ساماں کے تو ہے جانتا — اپنی قیمت خود نہ جانے احمقا

سعدہا و نحس ہا دانستۂ — ننگری سعدی تو یا ناشستۂ

سعد بھی تو جانتا ہے۔ نحس بھی — اپنی بھی دیکھی کبھی نیکی بدی؟

جانِ جملہ علمہا اینست ایں — کہ بدانی من کیم در یومِ دیں

جان ہے بس سارے علموں کی یہی — حشر میں پہچانے خود کو آپ ہی

آں اصولِ دیں بدانستی ولیک — بنگر اندر اصلِ خود کو ہست نیک

تو اصولِ دیں تو سمجھا ہے مگر — غور کچھ اپنی حقیقت پر بھی کر

از اصولینت اصولِ خویش بہ — کہ بدانی اصلِ خود اے مردِ بہ

ہے اصولی سے اصول اپنا بھلا — تا تو اپنی اصل سے ہو آشنا

[۱] جائز اور ناجائز ۔
[۲] بڑھیا ۔

# اہلِ سبا کی خوش بختی اور ناشکری

اصلِ شاں بد بود آں اہلِ سبا
اصل ہی اہلِ سبا کی تھی بُری
میر میدندے ز اصحابِ لقا
بھاگتے تھے انبیاء سے دُور ہی

داد شاں چندیں ضیاع و باغ و راغ
مرحمت انکو ہوئے تھے دشت و باغ
از چپ و از راست از بہرِ فراغ
ہر طرف سے انکو حاصل تھا فراغ

بسکہ مے افتاد از پُری ثمار
میوے افزونی سے گرتے بیشمار
تنگ مے شد معبرہ بر رہگذار
تنگ تھی رہگیر پر ہر رہگذار

آں نثارِ میوہ رہ را میگرفت
راہ میووں کی نچھاور سے تھی بند
از پُری میوہ رہرو در شگفت
اور رہرو کو تحیّر تھا دوچند

سلّہ بر سر بر درختستان شاں
جاتے لے کر سامنے جب پیڑ کے
پُر شدے ناخواست از میوہ فشاں
خود بخود میووں سے بھرتے ٹوکرے

باد آں میوہ فشاندے بے کسے
میووں کو ٹپکاتی رہتی تھی ہوا
پُر شدے زاں میوہ دامنہا بسے
میووں سے بھرتے تھے دامن برملا

خوشہ ہائے زفت تا زیر آمدہ
جھوم کر جھکتے تھے جب خوشے بڑے
بر سر و رُوئے روندہ میزدہ
منہ پہ لگتے تھے وہ ہر رہگیر کے

مردِ گلخن تاب از پُری زر
صاحبِ اموال بھڑ بھونجا بھی تھا
بستہ بودے بر میاں زرّیں کمر
وہ بھی تھا پٹکا سنہری باندھتا

سگ کلیچہ کوفتے در زیرِ پا
کتے کے پاؤں میں کلیچے تھے پڑے
تخمہ بودے گرگ صحرا از نوا
بھیڑیا بیمار سوءِ ہضم سے

گشتہ آمن شہر و دِہ از دزد و گرگ
شہر و دہ محفوظ دزد و گرگ تھے
بز نترسیدے ہم از گرگِ سترگ
بھیڑ ڈرتی تھی نہ ہرگز گرگ سے

جامۂ ایشاں اگرچہ کیں شدے　　آتش سوزندہ شاں صابوں شدے

ان کے کپڑے میلے ہو جاتے اگر　　آگ بن جاتی انہیں صابون تر

در تنور انداختندے جامہ را　　بعد یکساعت شدے خوش باصفا

کپڑوں کو تنور میں وہ ڈالتے　　صاف ہوتے بعد تھوڑی دیر کے

گر بگویم شرح نعمتہائے قوم　　کہ زیادت مے شد آں یوماً فیوم

گر کروں میں شرح نعمتہائے قوم　　جو زیادہ ہوتی تھی یوماً فیوم

مانع آمد او سخنہائے مہم　　انبیا بُردند امرِ فاستقم

تو مرا مقصد یونہی رہ جائے گا　　انبیاء نے فاستقم[۱] ان سے کہا

## سبا میں تیرہ پیغمبروں کا آنا

سیزدہ پیغمبر آنجا آمدند　　گمرہاں را جملہ رہبر می شدند

تیرہ پیغمبر وہاں نازل ہوئے　　گمرہوں کی رہبری کے واسطے

کہ ہلا نعمت فزوں شد شکر گو　　مرکبِ شکر ار بجنبد حرّہ گو

شکر افزونیٔ نعمت کا کرو　　شکر کا گھوڑا جو سوئے - اڑ دو

شکرِ منعم واجب آمد در خرد　　ورنہ بکشاید درِ خشمِ ابد

شکرِ حق از راہِ دانش ہے روا　　ورنہ پھر غصے کا در کھل جائیگا

ہیں کرم بینید و ایں خود کس کند　　کز چنیں نعمت بشکرے بس کند

دیکھو یہ انعام اور ایسا کرے　　شکر کم کون ایسی نعمت کا کرے

سر بہ بخشد شکر خواہد سجدۂ　　پا بہ بخشد شکر خواہد قعدۂ

سر دیا ہے، شکر کا سجدہ کرو　　پاؤں بخشے شکر میں قعدہ کرو

[۱] استقامت کرو ۱۲

شکر نعمت نعمتت افزوں کند — صد ہزاراں گل زخارے سر زند

شکر نعمت، نعمتوں کو دے بڑھا — لاکھوں گل اک خار سے نکلیں وا

## قوم کا انبیاؑ کو جواب دینا

قوم گفتہ شکر ما را برد غول — ما شدیم از شکر و ز نعمت ملول

قوم بولی۔ لے گیا شکر اپنا غول — ہو گئے ہم شکر و نعمت سے ملول

نعمتے چہ سیر شد جان ما ازیں — شکر چہ گوئیم بر گو بنا ہیں

کیا ہے نعمت، سیر ہم اس سے ہوئے — شکر اب کس کا کریں فرمایئے

بیش ما ایں نعمت آمد محنتے — شکرِ محنت کس نگفتہ است اے فتے

اب تو یہ نعمت بھی محنت ہو گئی — شکرِ محنت کون کرتا ہے کبھی

ما چناں پژمردہ گشتیم از عطا — کہ نہ طاعت ماں خوش آید نے خطا

ہم عطا سے اسقدر ناخوش ہوئے — اب خطا میں ہیں نہ طاعت میں مزے

ما نمی خواہیم نعمتہا و باغ — ما نمی خواہیم اسبابِ فراغ

اب نہیں درکار یہ نعمت یہ باغ — اب نہیں منظور اسبابِ فراغ

## انبیاؑ کا قوم کو جواب دینا

انبیا گفتند در دل علتے ست — کہ ازاں در حق شناسی آفتے ست

دل میں اک علت ہے۔ بولے انبیاؑ — حق شناسی کے لئے جو ہے بلا

نعمت از وے جملگی علت شود — طعمہ در بیمار کے قوت شود

ساری نعمت اس سے بس علت ہی ہو — کھانے سے قوت ہو کیا بیمار کو

چند خوش پیش تو آمد اے مضر — جملہ ناخوش گشت و صافِ او کدر

آئیں خوشیاں سامنے تیرے اگر — ناخوشی سب ہو گئیں اور پُر حذر

تو عدوِّ ایں خوشی ہا آمدی — گشت ناخوش ہر چہ بوئے کف زدی

اپنی خوشیوں کا تُو ہے دشمن بنا — پایا جو کچھ اس سے تو ناخوش ہوا

ہر کہ او شد آشنا و یارِ تو — شد حقیر و خوار در دیدارِ تو

جو کوئی تیرا ہوا یار آشنا — خوار وہ تیری نظر میں ہو گیا

ہر کہ او بیگانہ باشد با تو ہم — پیش او تو بس مہست و محترم

تجھ سے بیگانہ رہا جو بیش و کم — وہ رہا تیری نظر میں محترم

ایں ہم از تاثیرِ آں بیماریست — زہر او در جملہ خلقاں ساریست

ہاں اثر ہے یہ اُسی بیماری کا — زہر اُس کا سب میں ہے دوڑا ہوا

دفعِ آں علت بباید کرد زود — کہ شکر ہا آں حدث باید نمود

چاہیئے علت یہ کرنا جلد دُور — شکر پیدا چاہیئے کرنا ضرور

ہر خوشی کآید بتو ناخوش بود — آبِ حیواں گر رسد آتش شود

خوشی تجھ کو ملے ہو ناخوشی — آبِ حیواں آگ ہو اے مدعی

کیمیائے مرگ و جسک ست آں صفت — مرگ گردد زآں حیات عاقبت

کیمیائے رنج و غم ایسی ہے یار — زندگی یعنی موت ہو انجام کار

بس غذائی کہ زوے دل زندہ شد — چوں بیاید در تنِ تو گندہ شد

تُو غذا ہے، اس سے دل زندہ ہوا — جب وہ آئی جسم میں، گندہ ہوا

بس عزیزے کہ بناز اشکار شد — چوں شکارت شد بر تو خوار شد

ہو گیا جو ناز کا تیرے شکار — پاس رہ کر وہ ہوا آخر کو خوار

آشنائی عقل با عقل از صفا — چوں شود ہر دم فزوں باشد ولا

آشنائی عقل کی ہو عقل سے — دوستی ہر دم صفائی سے بڑھے

آشنائی نفس با ہر نفس پست — تو یقیں میداں کہ دم دم کمتر است

آشنائی نفس کو ہے نفس سے — تو یقیں کر لے۔ وہ ہر لحظہ گھٹے

زانکہ نفسش گردِ علت مے تند ‏ | ‏ معرفت را زود فاسد مے کند

گردِ علت کیونکہ نفس اسکا پھرے ‏ | ‏ معرفت کو جلد تر فاسد کرے

گر نخواہی دوست را فردا نفیر ‏ | ‏ دوستی با عاقل و با عقل گیر

گر نہ چاہے تو تنفر دوست کا ‏ | ‏ عقل اور عاقل سے ربط اپنا بڑھا

از سموم نفس چوں با علتی ‏ | ‏ ہر چہ گیری تو مرض را آلتی

نفس کی گرمی سے ہے بیمار تو ‏ | ‏ اس لئے ہے آلۂ آزار تو

گر بگیری گوہرے سنگے شود ‏ | ‏ گر بگیری مہرِ دل جنگے شود

تو جو موتی لے تو وہ پتھر ہے ‏ | ‏ لے محبت دل کی جھگڑے میں پڑے

ور بگیری نکتۂ بکرِ لطیف ‏ | ‏ بعدِ درکت گشت بے ذوق و کثیف

نکتۂ نادر ملے تجھ کو لطیف ‏ | ‏ بعدِ آگاہی ہو بے ذوق و کثیف

کہ من ایں را بس شنیدم کہنہ شد ‏ | ‏ چیز دیگر گو بجز آں اے عضد

یہ پرانا ہے اسے ہوں سن چکا ‏ | ‏ اب بتا دے اور کچھ اسکے سوا

چیز دیگر تازہ و نو گفتہ گیر ‏ | ‏ باز فردا زو شوی زار و نفیر

دوسری چیز اک اچھوتی گر ملے ‏ | ‏ دوسرے دن اس سے بھی نفرت بڑھے

دفعِ علت کن چو علت خو شود ‏ | ‏ ہر حدیثِ کہنہ پیشت نو شود

دفعِ علت کر کہ علت دور ہو ‏ | ‏ پھر نیا کر ہر پرانی بات کو

تا کہ از کہنہ بر آرد شاخِ نو ‏ | ‏ بشگفد صد خوشۂ کہنہ ز گو

تا پرانی شاخ سے نکلے نئی ‏ | ‏ خاک سے پھوٹیں شگوفے اے اخی

ما طبیبانیم شاگردانِ حق ‏ | ‏ بحرِ قلزم دید ما را فانفلق

ہیں طبیب اور ہم ہیں شاگرد خدا ‏ | ‏ دیکھا قلزم نے جو ہم کو پھٹ گیا

آں طبیبانِ طبیعت دیگر اند ‏ | ‏ کہ بدل از راہِ نبضے بنگرند

دوسرے ہیں وہ طبیعت کے طبیب ‏ | ‏ دل کی حالت نبض سے دیکھیں عجیب

ما بدل بے واسطہ خوش بنگریم ۔۔۔ کز فراست ما بعالی منظریم
اپنی ہے بے واسطہ دل پر نظر ۔۔۔ ہم تو ہیں دانائی سے اعلیٰ نگر

آں طبیبانِ غذا نید و ثمار ۔۔۔ جانِ حیوانی بدیشاں استوار
پھل غذا پر ان طبیبوں کا مدار ۔۔۔ جانِ حیوانی ہے اُن سے استوار

ما طبیبانِ فعالیم و مقال ۔۔۔ ملہمِ ما پرتوِ نورِ جلال
اور ہیں قول و فعل کے ہم چارہ گر ۔۔۔ ملہمِ حق ہم کو دیتا ہے خبر

کاینچنیں فعلے ترا نافع بود ۔۔۔ وآنچناں فعلے زرہ قاطع شود
یعنی ہوگی منفعت اس کام سے ۔۔۔ اور پھر وہ کام روکے راستے

اینچنیں قولے ترا پیش آورد ۔۔۔ وآنچناں قولے ترا نیش آورد
ہوگا ایسے قول سے تو بہرہ ور ۔۔۔ اور ایسا قول ہوگا نیشتر

آنچناں و ایں چنیں از نیک و بد ۔۔۔ پیشِ تو بنہیم و بنمائیم جد
ایسا ویسا اور سب اچھا برا ۔۔۔ آگے رکھ کر ہم ہیں کوشش میں فنا

گر تو خواہی ایں گزیں ور خواہی آں ۔۔۔ زہر و شکر سنگ و گوہر شد عیاں
چاہے یہ اور چاہے وہ کر اختیار ۔۔۔ زہر و شکر، موتی، پتھر آشکار

آں طبیباں را بود بولے دلیل ۔۔۔ ویں دلیلِ ما بود وحیِ جلیل
ان طبیبوں کے لئے بول اک دلیل ۔۔۔ اور دلیل اپنی ہے بس وحیِ جلیل

دست مزدے مے نخواہیم از کسے ۔۔۔ دست مزدِ ما رسد از حق بسے
حق محنت کچھ نہیں ہم چاہتے ۔۔۔ ہم کو مزدوری ملی اللہ سے

ہیں صلا بیماریِ ناسور را ۔۔۔ داروئے ما یک بیک رنجور را
آؤ، گر بیماریِ ناسور ہے ۔۔۔ دیں دوا ہم اس کو جو رنجور ہے



# اس قوم کا پیغمبروں سے معجزہ طلب کرنا

قوم گفتند اے گروہِ مدعی
کو گواہِ علمِ طب و نافعی

قوم بولی۔ اے گروہِ مدعی
ہے تمہاری طب کا شاہد بھی کوئی

چوں شما بستۂ ہمیں خواب و خورید
ہمچو ما باشید در دہ مے چرید

تم بھی خود ہو خواب و خور میں مبتلا
جس طرح ہم گاؤں میں ہیں رلا

چوں شما در دامِ ایں آب و گلید
کے شما صیادِ سیمرغِ دلید

جبکہ تم بھی ہو اسیرِ آب و گل
کون مانے صید کی سیمرغِ دل

حب و جاہ و سروری ارو بداں
کہ شمارد خویش از پیغمبراں

سب یہ جاہ و سروری ہے اس لئے
یعنی پیغمبر ہو خود کو جانتے

ما نخواہیم ایں چنیں لاف و دروغ
کردن اندر گوش و افتادن بدوغ

جھوٹی باتیں ایسی ہم سنتے نہیں
پڑ نہ جائیں یوں کھٹائی میں کہیں

انبیا گفتند کایں زاں علت است
مایۂ کوری حجابِ رویت است

انبیا بولے یہ علت ہے وہی
کوری ہے رویت کا خود پردہ بنی

دعوئ ما را شنیدید و شما
مے نہ بینید ایں گہر در دستِ ما

تم ہمارے دعوے سنتے ہو مگر
ہاتھ میں گوہر نہیں آتا نظر

امتحان ست ایں گہر مر خلق را
ماش گرد انیم گردِ چشمہا

امتحاں ہے یہ گہر مخلوق کا
سامنے آنکھوں کے ہے رکھا ہوا

ہر کہ گوید کو گواہ گفتش گواست
کو نمے بیند گہر حبس عماست

گفتگو اس کی ہے خود اسکی گواہ
وہ نہ دیکھے اس کی بینائی تباہ

آفتابے در سخن آمد کہ خیز
کہ برآمد روز و برجہ کم ستیز

کہے سورج کہ اے لوگو اٹھو
دن نکل آیا۔ لڑائی چھوڑ دو

| | |
|---|---|
| تو بگوئی آفتابا کو گواہ | گویدت اے کور از حق دیدہ خواہ |
| تو کہے، ہے کون اے سورج گواہ | وہ کہے "اندھے! خدا سے آنکھ چاہ" |
| روز روشن ہر کہ او جوید چراغ | عین جستن کوریش دارد بلاغ |
| شمع دن کے وقت جو ہے ڈھونڈتا | عین کوری ہے یہ اس کا ڈھونڈنا |
| ور نمے بینی گمانے بردۂ | کہ ضیا ہست و تو اندر پردۂ |
| گر نہ دیکھے ہو گماں اس بات کا | ہے ضیا اور تو ہے پردے میں چھپا |
| کوریٔ خود را مکن زیں گفت فاش | خامش و در انتظارِ فضل باش |
| اپنا اندھاپن نہ کر یوں آشکار | چپ ہو کر فضل خدا کا انتظار |
| فضل بے علت مگر دریابدت | زیں شقاوت روئے دل برتابدت |
| فضل بے علت مگر پا لے تجھے | اس شقاوت سے ترا دل پھیر دے |
| ور بمانی در چنیں کوری ابد | آئنہ پنہاں شد از تو در نمد |
| گر رہے اس اندھے پن میں تو سدا | آئنہ پنہاں ہو نمدے میں ترا |
| درمیانِ روز گفتن روز کو | خویش رسوا کردنست اے تند خو |
| دن کو یہ کہنا کہ اب دن ہے کہاں | اپنے کو کرنا ہے رسوا بیگماں |
| صبر و خاموشی جذوب رحمتست | ویں نشاں جستن نشانِ علتست |
| جاذبِ رحمت ہے صبر و خامشی | مت نشاں کو ڈھونڈ علت ہے یہی |
| انصتوا بپذیر تا بر جانِ تو | آید از جاناں جزائے انصتوا |
| تو ہو خامش تا کہ تیری جان پر | خامشی کا کچھ ادھر[1] سے ہو اثر |
| گر نخواہی نکس پیش ایں طبیب | بر زمیں زن زود سر را اے لبیب |
| گر نہ چاہے عودِ آزار اے اخی | رکھ دے سر پیش طبیب اب جلد ہی |

[1] یعنی خدا کی طرف سے ؛

گفت افزوں را تو بفروش و بخر — بذل جان و بذل جاہ و بذل سر
گفتگوئے بیہودہ کو بیچ دے — بذلِ[1] جان و جاہ و سر کو مول لے

تا ثنائے تو بگوید فضلِ ہو — کہ حسد دارد فلک بر جاہِ او
تا کرے تیری ثنا فضلِ خدا — آسماں کو ہو حسد اس جاہ کا

چوں طبیباں را نگہدارید دل — خود بہ بینید و شوید از خود خجل
پاسِ خاطر ہے طبیبوں کا اگر — خود خجل ہو جاؤ گے تم دیکھ کر

دفعِ ایں کوری بدستِ خلق نیست — لیک اکرامِ طبیباں از ہدیست
دستِ خلقت میں یہ اندھاپن نہیں — کر طبیبوں کی ہدایت کا یقیں

ایں طبیباں را بجاں بندہ شوید — تا بمشک و عنبر آگندہ شوید
ان طبیبوں کا تو دل سے ہو غلام — تا کہ نہکے مشک و عنبر سے مدام

# قوم کا انبیا پر تہمت لگانا

قوم گفتند اینہمہ زرقست و مکر — کہ خدا نائب کند از زید و بکر
قوم بولی۔ ہے یہ حیلہ اور مکر — ہوں جو نائب یوں خدا کے زید و بکر

ہر رسولِ شاہ باید جنسِ او — آب و گِل کو خالقِ افلاک کو
شاہ کا قاصد ہو اس کی جنس کا — آب و گل سے اور خدا سے میل کیا

مغزِ خر خوردیم تا ما چوں شما — پشہ را داریم ہمرازِ ہما
مغزِ خر کھایا تمہاری طرح کیا — جانیں کیوں مچھر کو ہمرازِ ہما

کو ہما کو پشہ کو گل کو خدا — ز آفتابِ چرخ چہ بود ذرہ را
کیا ہما مچھر، کہاں گل اور خدا — ذرے کو سورج سے کیا نسبت بھلا

[1] خرچ کرنا۔ دے ڈالنا +

| | |
|---|---|
| ایں چہ نسبت ویں چہ پیوندے بود | تا کہ عقل و دماغے در رود |
| جوڑ یہ کیسا ہے یہ نسبت ہے کیا | عقل میں کیونکر سمائے واہ وا |
| تا کجا ایں گفت بیہودہ کجا | ایں چہ زرقست و چہ شیدست و دغا |
| بیہدہ گوئی یہ آخر تا کجا | یہ ہے کیسا حیلہ اور مکر و دغا |
| خود کجا کو آسماں کو ریسماں | مے نگیرد مغز ما ایں استاں |
| خود کہاں اور آسماں رسّی کہاں | فہم میں آتی ہے کب یہ داستاں |
| غالباً ما عقل داریم ایں قدر | گندنا را مے شناسیم از گزر |
| غالباً ہے عقل ہم میں اس قدر | گندنا گاجر کی ہے ہم کو خبر |

# خرگوشوں کا قصّہ

| | |
|---|---|
| ایں بداں ماند کہ خرگوشے بگفت | من رسول ماہم و باماہ جفت |
| یہ مثل وہ ہے کہا خرگوش نے | چاند کا قاصد ہوں اسکی جنس سے |
| کز رمہ پیلاں بر آں چشمہ زلال | جملہ نخچیراں بُدند اندر وبال |
| ہاتھیوں کے گلہ سے اک چشمے پر | تھے مصیبت میں شکاری جانور |
| جملہ محروم و زخوف از چشمہ دور | حیلہ کردند چوں کم بود زور |
| دور سب چشمے سے اور محروم تھے | زور کم تھا مکر ہی کرنے لگے |
| از سر کُہ بانگ زد خرگوش زال | سوئے پیلاں در شب غرّہ ہلال |
| یہ صدا دی کوہ سے خرگوش نے | ہاتھیوں کو چاند پہلا دیکھ کے |
| کہ بیا رابع عشر اے شاہ پیل | تا درون چشمہ یابی ایں دلیل |
| چودھویں شب کو تو آ اے شاہ پیل | تا ملے چشمے میں تجھ کو یہ دلیل |
| شاہ پیلاں من رسولم پیش بیست | بر رسولاں بند و زجر و خشم نیست |
| میں ہوں قاصد شاہ پیلاں آ ادھر | قاصدوں کو کون دیتا ہے ضرر |

ماه مے گوید کہ اے پیلاں روید ‏ ‏ ‏ چشمہ آن ماست زاں یکسو شوید
چاند کہتا ہے کہ اے فیلو بڑھو ‏ ‏ ‏ ہے ہمارا چشمہ اسکو چھوڑ دو

ورنہ من تا کور گردانم ستم ‏ ‏ ‏ گفتم از گردن برون انداختم
ورنہ سب کو کور کردوں ظلم سے ‏ ‏ ‏ کہ دیا اب کچھ نہیں ذمے مرے

ترکِ ایں چشمہ بگوئید و روید ‏ ‏ ‏ تا ز زخم تیغ من ایمن شوید
چھوڑ دو چشمے کو اور آگے بڑھو ‏ ‏ ‏ تا کہ زخم تیغ سے ایمن رہو

نک نشاں آنست کاندر چشمہ ماہ ‏ ‏ ‏ مضطرب گردد ز پیلِ آبخواہ
یہ نشانی ہے کہ اس چشمے میں ماہ ‏ ‏ ‏ مضطرب ہو جب ہو ہاتھی آبخواہ

آں فلاں شب حاضر آ اے شاہِ پیل ‏ ‏ ‏ تا درون چشمہ یابی آں دلیل
آ وہاں اس رات کو اے شاہ پیل ‏ ‏ ‏ تا کہ تو چشمے میں پائے یہ دلیل

چونکہ ہفت و ہشت از مہ بگذرید ‏ ‏ ‏ شاہِ پیل آمد ز چشمہ میچرید
ساتویں یا آٹھویں تھی چاند کی ‏ ‏ ‏ آیا اس چشمے پہ شاہِ پیل بھی

چونکہ زد خرطوم پیل آنشب در آب ‏ ‏ ‏ مضطرب شد آب و مہ کرد اضطراب
سونڈ پانی میں جو ماری بے حجاب ‏ ‏ ‏ چاند کا پانی میں دیکھا اضطراب

پیل باور کرد از وے آں خطاب ‏ ‏ ‏ چوں درون چشمہ مہ کرد اضطراب
فیل کو آیا یقیں پیغام کا ‏ ‏ ‏ مضطرب جب چاند چشمے میں ہوا

ترس ترساں باز گشتند آں رمہ ‏ ‏ ‏ بعد ازاں نامد یکے زایشاں ہمہ
ڈر گئے ہاتھی پھرے سب بے خبر ‏ ‏ ‏ پھر وہاں آیا نہ کوئی بھول کر

مانہ زاں پیلاں گوئیم اے گروہ ‏ ‏ ‏ کاضطرابِ ماہ آرد ماں شکوہ
ہم تو وہ ہاتھی نہیں ہیں اے گروہ ‏ ‏ ‏ چاند سے جو ہو ہمیں خوف شکوہ

# انبیا کا جواب دینا

انبیا گفتند آوہ پندِ جاں
سخت تر کرد اے سعیہان بندِ تاں

انبیاؑ بولے نصیحت نے کیا
مشکلوں کو اور بھی مشکل سوا

اے دریغا کہ دوا در رنج تاں
گشت زہر و قہر جاں آہنج تاں

بدنصیبی سے تمہاری یہ دوا
ہوگئی زہر اور ہلاکت دی بڑھا

ظلمت افزود ایں چراغ آں چشم را
چوں خدا بگماشت پردہ چشم را

شمع سے آنکھوں کی تاریکی بڑھی
قہرِ حق نے پردہ ڈالا واقعی

چہ رئیسی جست خواہیم از شما
کہ ریاستماں فزونست از سما

تم سے ہم چاہیں حکومت کیا بھلا
ہے ریاست اپنی برتر[۱] از سما

چہ شرف یابد ز کشتی بحرِ دُر
خاصہ کشتیئے ز سرگیں گشتہ پُر

کیا شرف دریا کو کشتی سے بھلا
پھر وہ کشتی جس میں گوبر ہو بھرا

اے دریغ آں دیدۂ کور و کبود
آفتابے اندرو ذرہ نمود

ہائے صد افسوس چشمِ کور پر
آفتاب آیا اُسے ذرہ نظر

کادمے کو بود بے مثل و ندید
دیدۂ ابلیس جز طینے ندید

جیسے آدمؑ بے نظیر و مثل تھے
آنکھ میں ابلیس کی مٹی بنے

چشمِ دیوانہ بہارش دے نمود
زاں طرف جنبید کو را خانہ بود

چشمِ مجنوں میں بہاریں ہیں خزاں
اس طرف سے ہٹ گئی۔ گھر تھا جہاں

اے بسا دولت کہ آید گاہ گاہ
پیشِ بے دولت بگردد او ز راہ

دولت آئے راہ میں اُسکے قریب
اور اس رستے کو چھوڑے بے نصیب

[۱] آسماں سے بڑھ کر ÷

اے بسا معشوق کآید ناشناخت     پیش بدبختے نداند عشق باخت

آئے معشوق اکثر اس کے سامنے     اور بدقسمت نہ عشق اس سے کرے

احمقاں را اینچنیں حرماں چراست     مے نسازد گمرہاں را راہِ راست

کم نصیبی احمقوں کی ہے یہ کیا     کب ملا گمرہ کو سیدھا راستا

ایں غلط دہ دیدہ را حرمانِ ماست     دیں مقلب قلب را سوِ قضاست

بد نصیبی ہے غلط بیں بر ملا     پھیرتی ہے قلب کو سوئے قضا

چوں بتِ سنگیں شما را قبلہ شد     لعنت و کوری شما را ظلہ شد

ہے بتِ سنگیں تمہارا قبلہ گاہ     لعنت و کوری ہیں ہے تم کو پناہ

چوں نشاید سنگِ تاں انبازِ حق     چوں نشاید عقل و جاں ہمرازِ حق

کس طرح پتھر شریکِ حق بنے     جب نہ عقل و روح بھی پائے بنے

پشۂ مردہ ہما را شد شریک     چوں نشاید زندہ ہمرازِ ملیک

مُردہ مچھر ہو ہم آغوشِ ہما     اور نہ زندہ شاہ کا ہو آشنا

یا مگر مردہ تراشیدہ شماست     پشۂ زندہ تراشیدہ خداست

مُردہ مچھر ہے تراشا تم نے یا     زندہ مچھر کو تراشے کبریا

عاشقِ خویشید و صنعتگر ز خویش     دُمِ ماراں را سرِ مار است کیش

عاشق اپنی اپنی صنعت پر ہو تم     سانپ کا سر دین ہے نزدیک دُم

نے دراں دم دولتے و نعمتے     نے دراں سر راحتے و لذتے

دولت و نعمت ہے اُس دُم میں کہاں     سر میں کب ہے راحت لذت نہاں

گرد سر گرداں بود آں دُمِ مار     لائق اند و در خور اند آں ہر دو یار

گردِ سر پھرتی ہے اکثر دُمِ مار     لائق اپنے اپنے ہیں دونوں وہ یار

آنچناں گوید حکیمِ غزنوی     در الٰہی نامہ گر خوش بشنوی

سن یہ کہتے ہیں حکیمِ غزنوی     اِس الٰہی نامہ میں اے متقی

؎ا کتاب کا نام ہے +

| | |
|---|---|
| کم فضولی کن تو در حکم قدر | درخور آمد شخص خر با گوش خر |
| ہاں خدا کے حکم میں حجت نہ کر | جسم خر ہے بس سزائے گوش خر |
| شد مناسب عضوہا و ابدانہا | شد مناسب وصفہا با جانہا |
| ہیں مناسب سارے اعضا جسم کے | ہے تناسب جان کو اوصاف سے |
| وصف ہر جانے مناسب باشدش | بیگماں جائیکہ حق بتراشدش |
| وصف ہوتا ہے مناسب جان کے | بیگماں حق جس طرح ترتیب دے |
| چوں صفت با جاں قرین کردست او | پس مناسب دانش ہمچوں چشم و رو |
| جب قرین جاں صفت کو کر دیا | چشم و رخ سے ہے مناسب برملا |
| شد مناسب وصفہا در خوب و زشت | شد مناسب حرفہا کہ حق نوشت |
| ہیں مناسب صف خوب و زشت کے | ہیں مناسب حرف جو حق نے لکھے |
| دیدہ و دل ہست بین الاصبعین | چوں قلم در دست کاتب اے حسین |
| دیدہ و دل انگلیوں کے درمیاں | دست کاتب میں قلم جیسے رواں |
| اصبع لطفست و قہر اندر میاں | کلک دل با قبض و بسطے زیں بناں |
| انگلیوں میں قہر کی اور لطف کی | بسط و بقبض کلک دل ہے اے اخی |
| اے قلم بنگر گر اجلالیستی | کہ میان اصبعان کیستی |
| اے قلم! کر غور اگر ہے کچھ صفا | انگلیوں میں کس کی مسکن ہے ترا |
| جملہ قصد و جنبشت زیں اصبع است | فرق تو بر چار راہ مجمع ست |
| انگلیوں میں قصد و جنبش ہے تری | اور چوراہے پہ سر ہے واقعی |
| ایں حروف حالہات از نسخ اوست | عزم[۱] و فسخت ہم زعزم و فسخ اوست |
| ہیں حروف حال اس کے نسخ سے | عزم و نسخ اسکے ہے عزم و فسخ سے |

[۱] ارادہ کرنا اور ارادہ کو توڑ دینا ۔

